مـا فـاتـه، یہ الفاظ اس روایت کے مسئلہ مسبوق سے متعلق ہونے پر صراحت کے ساتھ دلالت کررہے ہیں۔ حضرت ابوہریرہؓ کی یہی روایت ابوداؤد میں بـاب الرجل یدرك الامام ساجداً کیف یصنع (ص:۱۳۶/ ج:۱) میں موجود ہیں جس کے الفاظ یہ ہیں اذا جئتم الی الصلاۃ ونحن سجود فاسجدوا ولا تعدّوہ شیئاً ومن ادرك الرکعۃ فقد ادرك الصلاۃ، ان الفاظ میں بھی صراحت ہے کہ روایت مسئلہ مسبوق سے متعلق ہے۔

حضرت علامہ کشمیریؒ کا مقصد ان تمام روایات کے بیان سے یہ ہے کہ جب حضرت ابوہریرہؓ کی روایت کو ہر جگہ مسئلہ مسبوق سے متعلق کیا گیا ہے تو روایتِ باب جس میں فجر اور عصر کی تخصیص ہے اسکو اوقاتِ صلوۃ سے کیوں متعلق کیا جائے، اس کو بھی مسبوق کے مسئلہ سے متعلق ہونا چاہئے۔

**خلاصۂ بحث اور بخاری کا مدّعا** بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت ابوہریرہؓ کی روایت میں اصل الفاظ تو فقد ادرک ہیں، اگرچہ دیگر الفاظ وتعبیرات میں بھی حنفیہ کے مسلک کے مطابق معقول توجیہ ممکن ہے، پھر یہ کہ فـقـد ادرك کے حقیقی معنی مراد لینا کہ وہ ایک ہی رکعت پر اکتفا کرلے بالاجماع درست نہیں، اس لئے اس کے متعدد دیگر معانی مراد لئے گئے ہیں، شوافع نے یہ مراد متعین کی کہ وہ اسی وقت نماز کو پورا کرلے، مگر حنفیہ روایاتِ نہی سے تعارض کی بنیاد پر ایسا نہ کرسکے، ان کے نزدیک معنی یہ ہیں کہ ایسے شخص نے وقت پالیا یا نماز کا حکم پالیا یا فضیلتِ وقت حاصل ہوگئی، یا حقیقتِ صلوۃ اس کو حاصل ہوگئی کیونکہ حقیقتِ صلوۃ تو ایک ہی رکعت ہے باقی تو اس عمل کا تکرار ہے یا پھر علامہ کشمیریؒ نے موضوع ہی بدل دیا کہ اس کا تعلق مسئلہ مسبوق سے ہے، مگر یہ کہ امام بخاری کا مدعا یعنی فجر کے منتہائے وقت کا بیان تو وہ ہر حال میں ثابت ہے کہ فجر کا وقت طلوع آفتاب تک ممتد ہے، طلوع آفتاب کے بعد فجر کا وقت نہیں ہے۔

## [۲۹] بَاب مَن ادرکَ مِن الصلوۃ رکعۃ

(۵۸۰) حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ یُوسُفَ، قَالَ: حَدَّثَنَا مَالِكٌ، عَنِ ابْنِ شِھَابٍ عَنْ اَبِی سَلَمَۃَ بنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ، عَنْ اَبِی ھُرَیرۃَ اَنَّ رَسُولَ اللّٰہِ ﷺ قَالَ: مَنْ اَدْرَكَ رَکْعَۃً مِنَ الصَّلٰوۃِ فَقَدْ اَدْرَكَ الصَّلٰوۃَ. (گذشتہ ۵۵۶)

**ترجمہ** باب اس شخص کا حکم جس نے نماز کی ایک رکعت کو پالیا، حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے نماز کی ایک رکعت کو پالیا اس نے نماز کو پالیا۔

**مقصد ترجمہ** پچھلے باب کے ذیل میں جو روایت ذکر کی گئی تھی اس میں فجر اور عصر کی قید تھی، یعنی ایک رکعت پالینے کو فجر اور عصر میں پوری نماز پالینے کا حکم دیا گیا تھا، لیکن چونکہ یہ روایت فجر اور عصر کی قید کے بغیر مطلق بھی

وارد ہوئی ہے، اس لئے امام بخاری نے مطلق روایت کو مقیّد روایت کے فوراً بعد ذکر کر دینا مناسب خیال کیا اور اس کے لئے ترجمہ رکھ دیا من ادرك من الصلوٰة ركعةً گویا وہ یہ بیان کرنا چاہتے ہیں کہ ایک رکعت پالینے کا حکم عصر اور فجر کی خصوصیت نہیں، تمام نمازوں کا یہی حکم ہے، اب اگر اس روایت کا تعلق مواقیت سے مانا جائے تو مطلب یہ ہوگا کہ ایک رکعت کے بقدر وقت پانے والے کو پوری نماز کا مدرک قرار دیا گیا ہے، جیسا کہ اس کی مختلف تشریحات گذر چکی ہیں اور اگر اس کو مسبوق کے مسئلے سے متعلق مانا جائے جیسا کہ بعض شارحین کا رجحان ہے تو یہ علامہ کشمیریؒ کے بیان کردہ معنی کی تائید ہے۔

**تشریح حدیث** یہ حدیث بار بار گذر چکی ہے، چند ابواب پہلے باب من ادرك ركعة من العصر قبل الغروب میں بھی یہی روایت بہ سند ابوسلمة عن ابی هريرة دی گئی تھی مگر وہاں فجر اور عصر کی قید بھی مذکور تھی، چنانچہ متعدد شارحین نے دونوں روایتوں کو ایک قرار دیکر مطلق کو مقید کر دیا ہے، اور بہت سے حضرات کا رجحان یہ ہے کہ جب عام روایت میں عصر و فجر کی قید نہیں ہے اور سب نے اس کو صلوٰۃ مع الامام پر محمول کیا ہے تو مقید روایت کو بھی صلوٰۃ مع الامام پر محمول کرنا چاہئے۔ غرض یہ کہ دونوں رجحان ہیں اور شارحین میں سے کسی کا رجحان اپنے ذوق اور کسی کا اپنے مسلک کے تابع معلوم ہوتا ہے۔ واللہ اعلم

❀❀❀❀❀❀❀

الی هنا تم الجلد الثالث من ایضاح البخاری ويتلوه الجلد الرابع انشاء الله تعالىٰ

وأوله "باب الصلوٰة بعد الفجر حتى ترتفع الشمس"

